واضح ہو کہ کلام دو قسم ہی نثر اور نظم نثر تین قسم ہی مسجع مرجز عاری اور نظم دس قسم ہی فرد غزل قصیدہ تشبیب
رباعی قطعہ مثنوی ترجیع بند مسمط مستزاد فرد عبارت ہی ایک شعر سے خواہ مقفی خواہ غیر مقفی لیکن کسی غزل یا قصیدہ
وغیرہ کی نہو ورنہ قسم علیحدہ شمار نہ کی جاتی اور بقول صاحب بحر لطافت سنے قافیہ ہونا اوسکا بھی ضرور ہی کیونکہ وجہ
تسمیہ اوسکی خالی ہونا قافیے سے ہی اور متضمن کسی مثل وغیرہ مضمون خاص کے ہو اور اکثر شعراے متقدمین فرد کہتے ہین فوق
فرد جس جگہہ بیٹھے ہین با دیدۂ نم اوٹھے ہین ✣ آج کس شخص کا مُنہ دیکھکے ہم اوٹھے ہین ✣ سودا فرد تو ٹک جگر تو مرے
مرغ نامہ بر کا دیکھہ ✣ وہان اوڑے ہی جہان پر جلین فرشتون کے ✣ غزل ان اشعار متفق الوزن و القوافی کو کہتے ہین کہ بیان
حسن و عشق و صفت خط و خال معشوق و مجاورت و مکالمت محبوب و حدیث وصال و ہجر و جور و جفاے یار و ذکر شراب و شکوہ
الم مفارقت و جفاے فلک مین ہو اور سواے اسکے اور قسم کے مضامین مثل نصیحت و معرفت و وعظ وغیرہ جو بعض جہلا لکھتے ہین
غزل نہین ہو سکتی اور شعر اول کے دونون مصرعون مین قافیہ ہو اور اوسکو مطلع کہتے ہین باقی اشعار کے مصرع دوم مین قافیہ
ہو مصرع اول مین کچھہ ضرور نہین اور شعر دوم کو حسن مطلع یا زیب مطلع کہتے ہین اور متاخرین شعر آخر غزل مین تخلص یعنی نام فرضی
اپنا ضرور ذکر کرتے ہین گو متقدمین مین کچھہ یہ قید نہ تھی اور اوسکو مقطع کہتے ہین بعض شعرا مطلع مین بھی تخلص ذکر کرتے
ہین اور مقطع مین کر اسطرح لاتے ہین کہ معنی دیگر مفہوم ہون مگر یہ قابل پسند اہل تحقیق نہین جیسے سودا شعر جی دیتا ہی
بوسے کی توقع کی فغان تو ✣ ٹک دیکھیو سودا یہ ترا خام نہووے ✣ اور تعداد اشعار غزل کی پانچ سات تو گیارہ تیرہ
پندرہ و سترہ ہی اور بعض نے انتہا ۲۵ شعر لکھی ہی مگر متاخرین فارسی کے کلام مین چالیس سے بھی زیادہ اشعار کی غزل
پائی جاتی ہی اور بقول بعض ادنی تین بیت ہی اور یہ بھی لکھا ہی کہ اشعار طاق ہون جفت نہون اور غزل کا مضمون ہر شعر کا
جدا گانہ ہوتا ہی یعنی اگر ایک شعر مین وصال اور دوسرے مین ہجر کا مضمون ہو تو جائز ہی لیکن قدما اکثر صرف ایک ہی مضمون مین
غزل کہتے تھے اور یاد رہے کہ اشعار فارسی اور اُردو مین عشق مرد کا امرد پر اور ہندی بھاکھا مین عشق عورت کا مرد پر
بیان کیا جاتا ہی پس اگر زبان ریختہ مین وہ دلبر آئی لکھین ناجائز ہی وہ دلبر آیا لکھنا چاہیے اور اگر کوئی شخص عاشق عورت
لکھے تو یہ امر خاص ہی فقط مثال غزل جرأت غزل مشکل مہی گردش ہی ہمکو سارے دن ✣ جو تم پھر آؤ تو پیارے
پھرین ہمارے دن ✣ نہین ہی تیرے مریضان ہجر کا چارہ ✣ اب اپنی زیست کے بھرتے ہین یہ بچارے دن ✣
کب اوس سے ہوگی ملاقات مین یہ پوچھون ہون ✣ ذرا تو دیکھہ نجومی مرے ستارے دن ✣ بو صل کیونکہ مبدل ہوین
ہجر کے ایام ✣ مگر خدا ہی یہ بگڑے ہوئے سنوارے دن ✣ لگا یا سوگ جوانی مین کیون بیان جرأت ✣ ابھی تو کھیل تماشے
کے تھے تمہارے دن ✣ قصیدہ بعینہ مثل غزل کے ہی صرف فرق یہ ہی کہ غزل مین خصوصیت مضمون کی ہی اور
قصیدے مین عام ہی خواہ حمد خواہ نعت خواہ مدح یا ہجو خواہ حکایت وغیرہ ہو اور قصیدہ کم پچیس اور بقول بعض پندرہ بیت سے
نہین ہوتا اور حد قصیدے کی نہین لیکن متاخرین عجم نے ایکسو تیس اور بقول بعض ایک سو ستر بیت مقرر کی ہی

اور اوسمین اشعار معانی دقیق بلیغ اور صنائع و بدائع لفظی و معنوی بیان کیے جاتے ہین کہ جس سے زور طبیعت شاعر کا معلوم ہو اور قصیدۂ مدح مین دو تین چار مطلع بھی علحدہ علحدہ لاتے ہین اور یہ محسنات قصیدہ سے ہی اور اکثر قصیدہ اپنے مضمون سے موسوم ہوتا ہی یعنی اگر ذکر عشق مین ہی تو عشقیہ اگر شکایت گردش زمانہ مین ہی تو حالیہ اگر اپنی تعریف مین تو فخریہ یا حرف ردیف سے موسوم ہوتا ہی جیسے اگر ردیف جیم ہی تو جیمیہ اور ردیف میم تو میمیہ یا ردیف سے جیسے ردیف آفتاب ہو تو شمسیہ تشبیب بھی مثل غزل کے ہوتا ہی کہ اوسمین ذکر ایام شباب و شراب و کباب و شاہد و مستی و صحبت یار و موسم بہار و باران و گلزار وغیرہ کا ہو پھر اوس سے کسی اور نظم خواہ مدح ممدوح خواہ تعریف معشوق وغیرہ کی طرف رجوع کرین غرض کہ تشبیب ایک خاص قسم تمہید کی جسے گریز بھی کہتے ہین اور بعض اہل تحقیق جملہ تمہید کو خواہ اوسمین کوئی مضمون ہو تشبیب کہتے ہین جس قصیدے مین تشبیب نہو اوسکو مجرد کہتے ہین

## مثال قصیدہ مع تشبیب

اوٹھہ گیا بہمن و دی کا چمنستان سے عمل
دیکھکر باغ جہان مین کرم عز و جل
بار سے آب روان عکس ہجوم گل کے
شاخ مین گاو زمین کے بھی جو پھوٹے کونپل
کشت کرنے مین ہر اک تخم سے از فیض ہوا
آگیا لعل و زمرد کے پرکھنے مین خلل
نسبت اس فصل کو پر کیا ہی سخن سے میرے
ہے گا سبز بہر مجمع و ہر اک محفل
ہی مجھے فیض سخن اسکی ہی مداحی کا
وصی ختم رسل اور امام اول
مدح غائب سے کھلے اوسکے نہ مداح کا دل
ایک شئی دو نظر آتی ہی بچشم احول
راے تیری کے موافق جو نہ لکھے نسخہ
دولت ہر دو جہان سے ہو غنی عبد اقل
نرم اور سخت سہاوی ہی کسو پر آ سے
نہ جھڑا کوہ نہ مہر ملے وہ نہ بیرا اوسمین بل
وصف تیرے کی ہی شایان زبان تیری ہی

تیغ ابرو نے کیا ملک خزان مستاصل
قوت نامیہ لیتی ہی نباتات کے عرض
لوٹتے ہی سبزے پہ از بسکہ وہی ہیکل
آنجو گرد چمن لمعۂ خورشید سے ہی
گرتے گرتے سر زمین گرد براتا ہی نکل
تا کجا شرح کرون مین کہ بقول عرفی
ہی فضا اسکی تو دو چار ہی ون مین فیصل
ہو جہان کے شعرا کا مرے آگے سر سبز
ذات پر جسکی مبرہن کنہ عز و جل
خاک نعلین کی جسکے مدد طالع سے
رو بر و مطلع ثانی سے یہ ہو عقدہ حل
مرضی حق تری مرضی سے ہی جو نہ جز ہر فرد
کرے تاثیر نہ عیسی کا مداوا بہ کسل
وصف تجھ تیغ دو سر کا مین کہون کیا یہ نہ دراز
خواہ بر روے قمر خواہ وہ بر پشت جبل
زیر ران ہی جو تری رخش فلک سیر شہا
سمجھے ہی آپ کو یا تجھکو خداوند اجل

سجدۂ شکر مین ہی شاخ ثمردار ہر ایک
ڈال سے پات تلک پھول سے لے کر تا پھل
جوش روئیدگی خاک سے اب دور نہین
خط گلزار کے صفحے پہ طلائی جدول
جوہری کو چمنستان جہان مین اس فصل
اخگر از فیض ہوا سبز شود در منقل
اور میرا سخن آفاق مین تا یوم قیام
نہ قصیدہ نہ مخمس نہ رباعی نہ غزل
شیر یزدان شہ مردان علی عالی قدر
پوچھے اوس شخص کو جو شخص ہوا اعماے ازل
دید تیری بدوئی حق سے نگہ کا ہی خلل
اس یقین مین نہ گمان کر سکے زنہار خلل
سامنے مین وسعت کعبے کے ترے ہر صبح و مسا
دل مجنون کا جو میدان مین کم سے ہی مستقل
اسکو آسیب نہین صورت شمشیر قضا
ہی وہ محبوب جسے کہیے نہایت اچپل
مدح اپنی نہ سمجھ یہ جو کہا مین اس سے

رتبہ تجھ مدح کا اعلیٰ ہی سخن سے اسفل
سو تو وہ کیا ہی رہا ہووے جو تجھسے مخفی
گردش چرخ سے جون شیشہ ساعت کے گل
اسکے تگ سے جب ورمیرا کجھہ پسلا
صبح جب نکلے ہی خورشید تو سے کر مشعل
رہت گیسون سے گہی اتنی ہی اس ملعونکو
آب پیتا ہی گیا ہی بدن اسکا سب گل
یہ نکر مجھپہ گوارا کہ گزند اسکے سے
کہ اسے عمر ابد ہی جو وہان آے اجل
طاقت طول سخن آگے بھی تک سودا کو
نظم تجھ مدح کی بہتر ز کلام اول
برگ پیدا کرے تا باغ میں ہر ایک نہال
جب تلک اس سے بر آئے مری امید امل

عرض احوال ہی اپنا ہی مجھے اس سے غرض
نہیں ساز دو جہان تیری نظر سے او جھل
کہی جاتی نہیں وہ مجھسے جو اس ظالم نے
تب میں لاچار کہی شکوے میں اسکے غزل
سامنے اسکے اوٹھے دست تظلم اوسکا
کہ دیا شرکو اسنے نہ کبھی پھول نہ پھل
کرکے دریافت اس احوال کو اب یا مولا
ہند کی خاک میں اجزاے بدن جاوین گل
میری قسمت کے موافق تو معین کیجوے
بخش ای قوت بازوے نبی مرسل
تا ملے خلعت نوروز بہ بستان جہان
پھوٹے تا نامیہ سے شاخ شجر میں کونپل
نخل امید سے اپنے ہون بہ ثمر محب

تا بآخر یہ جو موزون میں کیا از اول
پر کرون کیا میں کہ ہی آنکھہ بہر دل میرا
کس طرح سے کی مرے اوقات میں ڈالی ہی خلل
داد گو اسکی فلک پوچھے کہ از روز ازل
جوہر عقل میں جس شخص کے آجاے خلل
رہبر اپنے کو جو ہیبت سے تری یا حیدر
تجھسے یون عرض کرے ہی یہ تیرا عبد اقل
جلد پہونچا بزمین نجف اس عاصی کو
اپنی سرکار سے اب ما تحلل کا بدل
چاہتا ہی کرے آخر وہ دعائیہ پر
یا مے تا نیر اعظم شرف از برج حمل
تا ہمی رہے یہ نظم بہ باب الجنت
ہو محبت نہ تری جسکو نہ یاد نہ پھل

**رباعی** جسکو ترانہ اور دوبیتی اور چار مصرعی اور ایک نام اسکا خصی بفتح خاے تخذ معاد غیر منقوط بھی ہی منسوب مخصص یعنی ناقص بھی کہتے ہین چار مصراع متفق الوزن والقوافی مین مصرع سوم مین اگر قافیہ ہو بہتر ہی اور نہو تو مضایقہ نہیں ایجاد رودکی ہی محمد بن قیس نے رسالہ عروض مین لکھا ہی کہ ایک دن استاد رودکی چلا جاتا تھا راہ مین بیٹا امیر یعقوب بن لیث صفا کا کہ دس سال کا تھا جوز بازی چند اطفال کے ساتھہ کرتا تھا یعنی چند جوز کو ایک گھڑے مین ڈالنا چاہتا تھا ایک بار چہہ جوز گھڑے مین جا پڑے اور ایک باقی بھی لڑھک کر جا پڑا تب وہ خوش ہوکر کہنے لگا مصرع غلطان غلطان ہمیرود تا لب گو رودکی نے سنکر اوس سے چوبیس وزن ایجاد کیے متن بعد عروضیون نے اس سے بہت زیادہ اوزان رباعی کے شمار کیے ہین غرض کہ رباعی عبارت ہی دو بیت سے کہ متفق ہون وزن اور قافیے مین لیکن مصرع سوم مین قافیہ شرط نہیں اور رباعی بحر ہزج مثمن سے مخصوص ہی اور نو زحاف یعنی خرم خرب قبض کف ہتم جب بتر شتر زلل واقع ہونے سے چوبیس وزن پیدا ہوے ہین اون مین سے

بارہ وزن اخرب الصدر والابتدا

ہین اور بارہ اخرم الصدر والابتدا




ان چھہ رباعی عبدالعزیز خان عزیز بریلوی کا ہر مصرع ایک وزن رباعی پر ہی تین رباعی اوزان اخرب کے اور تین اخرم کے
اخرب کے یہ تین ترتیب نشان ہر رباعی

حیرت کو مری غور اگر کرتا ہی + ۱
بینا ہی وہ جو نہ وا کرے آنکھہ یہان ۹
رباعی ہی اہل سخا سے چرخ دون سے جنگ ۱۰
زر جسکی گرہ مین ہمی ہی ہی دل تنگ ۴
لیکن ہی دیدۂ بصیرت درکار ۸
دیگر لازم ہی انسان کو ہو سب سے جدا ۱۱
شہرت عزلت مین ہی مثال عنقا ۷
دیکھو تو گلشن مین گل نے کیا ۹

ہی شبنم حیران کو مجھسے یہ حجاب ۱۲
آیینے کی آنکھہ مین بھر آتا ہی آب ۲
ہر پردۂ دیدہ ہی حجاب غفلت ۳
پایا ہی خسیسون نے تاج و اورنگ ۶

اور رباعیات اوزان اخرم کے یہ ہین رباعی

بینائی آنکھون مین نرگس کے ہوا ۱
ہوتا ہی مشہور رہے جو تنہا ۵
دیگر دنیا مین ہنسنے سے بشر کون ہی پاک ۱۲
ہنستے ہنستے دامن کر ڈالا چاک ۲

آنکھونکو کرے بیدار نہین یہ اور ہی آب ۸
دیگر سرمایۂ غفلت ہی تماشائے جہان ۷
عارف کو ہی یہ کھلتا ہی راز پنہان ۵
غنچے سے چمن مین ہی یہ معلوم ہوا ۱۱
ہین باغ عالم مین کیا کیا گل و خار ۱۰
گلشن مین تب کرے تماشائے بہار ۴
وحدت سے ہی فروغ خورشید فلک ۳
لیکن ہی دیوانہ اگر ہو نے باک ۶
اور روا فصیح ہو کہ اگرچہ اہل عروض قید

اس امر کی کرتے ہین کہ اوزان رباعی دائرۂ اول و دوم ایک رباعی مین باہم جمع نہون مگر شعرا کے کلام مین یہ قید
پائی نہین جاتی امیر سوز رباعی | مدت ہوئی ہمکو جانفشانی کرتے | کیا ہوتا جو مہربانی کرتے
تخت جگر و کباب دل تھے طیار | تم آتے تو ہم بھی میہمانی کرتے | دونون مصرع اول کے دائرۂ اخرم

کے اور مصرع سوم و چہارم دائرۂ اخرب سے ہین قطعہ عبارت ہی دو یا زیادہ ابیات متفق الوزن و القوافی سے
کہ مطلع خواہ نہو اور مضمون سب ابیات کا متعلق ہو جداگانہ نہو گویا کہ قطعہ کسی غزل یا قصیدے کا ٹکڑا ہی اور اشعار قطعہ
اقل ۲ اور زیادہ ۱۷۰ تک ہین + ذوق قطعہ مین نہ تڑپا جو دم ذبح تو یہ باعث تھا + کہ رہا مدنظر حسن کا آداب مجھے

ورنہ وہ شوخ کہ جو گل سے بھی نازک ہوا لیوے عطر جسے انگوٹھے تلے داب مجھے

**مثنوی** یا مزدوج ابیات متفق الوزن کہ ہر بیت کے مصرع باہم مقفی ہون ۔

**میر تقی مثنوی**

ہر جگہہ اسکی اک نئی ہی چال
کہیں آنکھوں سے خون ہو کے بہا
عشق ہی تازہ کار تازہ خیال
کہیں سر میں جنون ہو کے رہا

گہ نمک اسکو داغ کا پایا
گہ پتنگا چراغ کا پایا

اور اوسکے واسطے سات بحرین مخصوص ہین **اول** متقارب مثمن مقصور یا محذوف الآخر ہین اور یہ بحر مخصوص ہی ذکر جنگ سلاطین وغیرہ کے واسطے چنانچہ شاہنامہ اگرچہ میر حسن نے مثنوی سحر البیان میں قصۂ عشقیہ اس بحر مین لکھا ہی **دوم** ہزج مسدس مقصور الآخر یا محذوف الآخر اور یہ مخصوص ذکر عاشق و معشوق کے واسطے ہی جیسے نلدمن و پدماوت و اعجاز عشق **سوم** ہزج مسدس اخرب مقبوض مقصور الآخر یا محذوف الآخر اسمین بھی خصوصیت ذکر عشق کی ہی جیسے گلزار نسیم + **چہارم** خفیف مخبون مقصور یا محذوف اس مین معاملات نصائح و حکمت اکثر مذکور رہوتے ہین اور مضامین عشقیہ بھی اکثر نے لکھے ہین جیسے بہار عشق فریب عشق زہر عشق دریاے عشق سراپا سوز **پنجم** رمل مسدس مقصور الآخر یا محذوف الآخر اس مین حکایات علما و اولیا و حقائق حکمت و نصائح وغیرہ زیبا ہی جیسے گلزار ابراہیم و ایجاد رنگین و گلزار ارشاد **ششم** رمل مسدس مخبون مقصور یا محذوف الآخر یعنی فعلاتن فعلاتن فعلان اسمین بھی مضامین علما و اولیا وغیرہ کا زیبا ہی اس وزن کا موجد بعض شخص امیر خسرو دہلوی کو کہتے ہین مگر غلط ہی کیونکہ اوس سے بیشتر کے شعرا کے اشعار پائے گئے ہین **ہفتم** سریع مسدس مطوی مقصور یا محذوف الآخر اس وزن مین سواے ذکر عاشق و معشوق کے اگر اور کچھہ ذکر ہو تو مضایقہ نہین اگر ان اوزان کے سوا اور وزن مین مثنوی کوئی شخص کہے تو دلچسپ نہین ہوتی

**ترجیع بند** اگر چند اشعار متفق الوزن والقوافی مثل قصیدے و غزل کے بعد ایک شعر متفق الوزن و مختلف القوافی لائین اوسکو بند کہتے ہین اور اگر چند بند اسی طرح جمع کیے جائین بشرطیکہ شعر مختلف القافیہ ہر بند مین ایک ہی سا واقع ہو اوسکو ترجیع بند کہتے ہین اور اگر اور اور شعر بعد ہر بند کے لائین اوسکو ترکیب بند کہتے ہین اور ہر بند کم ۵ بیت سے اور زیادہ گیارہ بیت سے نہو

**مثال ترجیع بند حکیم مومن خان مومن**

ہی اوس سے زیادہ بیوفا دل
یہ دشمن جان تمھین مبارک
مائل اودھر آپ ہی ہوا دل
اس چشم نے کر دیا خراب آہ
اللہ بگڑ گیا ہی کیا دل
ای محرم راز کیا کہون مین

دلدار کے کھینچنے پڑے ناز
یعنی نہین میرے کام کا دل
دیتا ہون دم اسلیے فتنہ گر پر
تہا ورنہ بہت ہی پارسا دل
گھونٹے ہی گلے کو کوئی ہمدم
کس آفت جان پر آگیا دلی

تو چھوڑ کے مجھے چلا گیا دل
افسوس کہ میرے پاس تہا دل
کیون دعوی دلربائی اتنا
انصاف سے دیکھنا مرا دل
کیسی مری جان پر بن آئی
کیا بات کرون کہ ہی خفا دل
ای مونس غمگسار ہر دم

کیا پوچھتے ہو کیونکے گیا دل
پردے مین ہی رشک ماہ میرا
ہی مقبرہ خوابگاہ میرا
اس سد سکندری کو توڑو
ہی شوق بستم گواہ میرا
ای دوستو ہاتھہ سے چلا مین
خود جرم ہی عذر خواہ میرا
ناصح انصاف تو ہی کر یار
گویا کہ دلم نبود از من

آن شوخ چنان ربود از من
کیونکر نہو دل سیاہ میرا
بس آپ مین آؤ تم کہ شاید
آیینہ ہی سنگ راہ میرا
دیکھا تونے کہ رنگ بدلا
قابو مین نہین دل آہ میرا
ای چارہ گرا ہتو پھینک تبر
دل دینے مین کیا گناہ میرا

گویا کہ دلم نبود از من
کیا مرنے کے بعد پاؤن پھیلائے
ہو دل مین گذارگاہ میرا
مین کشتہ شہید سنے دیتا ہون
ای شوخ فسون نگاہ میرا
مرنا نہین اختیار کی بات
ہی حال بہت تباہ میرا
آن شوخ چنان ربود از من

## مثال ترکیب بند از حکیم مومن خان مومن

دل کی طرح سے یہ بھی چلی جان کو کیا ہوا
کیا جانے اوسکی زلف پریشان کو کیا ہوا
شبنم کو پھر ہی بجانب خورشید التفات
برہم ہی حال کاکل پیچان کو کیا ہوا
بوے قباے یوسف گل ہی نسیم مین
اوس چشم رشک فتنۂ دوران کو کیا ہوا
کتان ہی سینہ چاک رخ ماہ دیکھکر
وہ مہر آسمان نکوئی کہان گیا
افسوس کوئی پردہ نشین پردہ در نہین
جس سے کہ زندگی کا مزہ تھا نہین رہا
اپنی خرابیون کو کہان جا کے روئیے
وہ قدردان شکوۂ بیجا نہین رہا
کس سے بنائیے کہ سواے وفات کے
وہ پردہ سوز چشم تماشا نہین رہا
ہردم جبین آینہ آلودہ نم سے تھی

دم مین نہین ہی دم مرے جانان کو کیا ہوا
پیتی ہی اپنا خون دل افسوس سے حنا
شرمندہ ساز مہر درخشان کو کیا ہوا
لذت فزا نہین الم اوس لب کو کیا ہی
اوسکی شمیم عطر گریبان کو کیا ہوا
دعوی ہی شوخیونکا غزالان دشت کو
اوس وہی غیرت مہ تابان کو کیا ہوا
یہ گلستان سراے تماشا نہین رہا
وہ حسن جس سے عشق ہو رسوا نہین رہا
ای چرخ چاہنے سے رہے مہر ماہ کو
وہ شمع روی انجمن آرا نہین رہا
کسکو گلے لگائیے ای شوق ہمکنار
دنیا مین ہاے نام وفا کا نہین رہا
اوس نور چشم حسن کو کیونکر نہ روئیے
یہ آب و تاب حسن اوسی مہ کے دم سے تھی

اسر پیٹتا ہی شانہ پڑا دونون ہاتھہ سے
اوس دست رشک پنجۂ مرجان کو کیا ہوا
دلمین شکن ہی زلف مسلسل کدھر گئی
کچھہ زخم نے مزہ ہی نمکدان کو کیا ہوا
گردش پہ اپنی ناز ہی پھر روزگار کو
اوس خوش نظر کی جنبش مژگان کو کیا ہوا
عجب حجاب شمع رخان جہان گیا
وہ نوبہار گلشن دنیا نہین رہا
حیف اپنی تلخکامی و شوریدہ طالعی
کیا چاہین روزگار تمنا نہین رہا
دلمین جگہ نہونے کا کس سے گلہ کرین
وہ خوش گلوے سینہ مصفا نہین رہا
اب کسکو دیکھیے کہ کسیکو نہ دیکھیے
آنکھون مین جو رہے کوئی ایسا نہین رہا

مسمط سات قسم ہی مربع مخمس مسدس
مسبع مثمن متسع معشر اور یہ اسما باعتبار تعداد مصاریع ہر بند کے ہین پس چاہیے کہ ہر قسم کے بند اول کے سب مصرع

مقفی ہون آیندہ ہر بند کا قافیہ جدا مگر آخر مصرع اصل قافیہ بند اول کیطرف راجع ہو اور واضح ہو کہ سواے مخمس باقی اقسام اوسکے قدما مین رائج تھے اب کم مستعمل ہین اور شعراے زبان ریختہ نے قسم ہشتم یعنی مثلث جسکو اونکی اصطلاح مین تکرہ کہتے ہین ایجاد کیا ہی بصفت مذکور

## مثال مثلث شعر

سب کو خدا کے نور کا جلوہ دکھا دیا
دل اوسکے عکس نور سے آئینہ ہوگیا
اوسکو مجرا ہی جو کہتا ہی یار آگے جو ضیا
آبرو رکھو مری ای یار آگے جو ضیا
جس طرف کو آن کر چمکے تری برق نگاہ
گر شاہ سر پہ افسر رکھکر ہوا تو پھر کیا
نوبت نشان نقارہ در پر ہوا تو پھر کیا
پھیری ہُما ئی اپنی ے ماہ تا بماہی
دارا و جم سکندر اکبر ہوا تو پھر کیا
نادیدہ ہو ا دل یہ گرفتار کسیکا
یان دیدہ تو تھا طالب دیدار کسیکا
جو دم کہ گذرتا ہی دم باز پسین ہی
کہتے ہین جو کچھہ لوگ جواب اوسکا نہین ہی
لطف بہار تازگی گلستان نہین
سنبل مین بوے کاکل عنبر فشان نہین
سر پر اوڑاتی خاک ہی باد سحر کہین
بلبل کا آشیان ہی کہین بال و پر کہین
دلمین جگر ہین آنکھہ مین سر ہین کہان نہین
شمع سان داغ دل خستہ جلاتا ہی مجھے
ڈوبنا ضعف سے مشکل نظر آتا ہی مجھے
ناتوان جان کے سایے سے ڈراتا ہی مجھے
کہیو پیغام یہ اوس ماہ لقا سے میرا

سجدے کو مہر و ماہ نے بھی سر جھکا دیا
قامت نے اوسکے فتنۂ محشر جگا دیا
عشق مین جو بسر کے ہون ہمار آگے جو ضیا
اسقدر اپنی لگا دے ابتو میرے دلمین چاہ
سر جھکاؤن وان مین ہو سو بار آگے جو ضیا
اور بحر سلطنت کا گوہر ہوا تو پھر کیا
سب ملک سب جہان کا سرور ہوا تو پھر کیا
جب آن کر فنا کی سر پر پڑی تباہی

## مثال مسدس شعر

یان ہجر سے جینا ہوا دشوار کسیکا
وان بند ہوا روزن دیوار کسیکا
وان اوس بت عیار کو پروا ہی نہین ہی
کہنا نہین سنتا ہی وہ زنہار کسیکا

## مثال مسبع

ایسا کوئی چمن نہین جسمین خزان نہین
بلبل کا شاخ گل پہ کوئی آشیان نہین
شبنم سرشک گرم سے ہی چشم تر کہین
لالے سے آشکار ہی داغ جگر کہین

## مثال مثمن شعر

عشق اوس زلف کا دیوانہ بناتا ہی مجھے
موج کے ساتھہ ہی دریا بھی بہاتا ہی مجھے
ہی تجھے زلف رسا کی قسم ای باد صبا
کہہ برا حال ہی ظالم ترے سودائی کا

برقع جو اپنے منہ سے صنم نے اوٹھا دیا
یوسف کا حسن قصۂ پارینہ ہوگیا

## مثال مربع شعر

یار سے کہتا تھا یہ ہر بار آگے جو ضیا
جو نظر آئے تو ہی ماہی سے لے کر تا بماہ

## مثال مخمس شعر

ماہی علم مراتب برزر ہوا تو پھر کیا
کیا رکھہ کے فوج لشکر کی سلطنت پناہی
پھر سر ہانہ لشکر نے تاج بادشاہی
ہی دام بلا طرۂ طرار کسیکا
وان بات بھی کرنے کو نہین بار کسیکا
یان لب پہ مرے آٹھہ پہر جان حزین ہی
غافل مرے احوال سے وہ پردہ نشین ہی
شعر افسوس اس چمن مین وہ سرو روان نہین
گل خندہ زن نہین کہ وہ آرام جان نہین
وہ چہچہے نہین ہین وہ شور و فغان نہین
پتھر پہ باغبان پٹکتا ہی سر کہین
خالی پڑا ہی درد و مصیبت سے گھر کہین
قلق اوس مہ کی جدائی کا ستاتا ہی مجھے
مثل وحشی کے شب و روز پھراتا ہی مجھے
قیس مجنون جو کبھی آپ مین پاتا ہی مجھے
اگر اوس شوخ کے کوچے مین گذر ہو تیرا
ہوگیا آج غم ہجر سے لاغر اتنا

ادھر سے سانے کا ہوتا ہی کبھی پرہو کا

## مثال مثمن شعر

بیٹھنے دیتے نہین آبلۂ پا ہمکو
کبھی اس ہنسنے پہ آجاتا ہی رونا ہمکو
آپ ہی بھاگ گیا چھوڑ کے تنہا ہمکو
گل خندان کی قسم عارض زیبا کی قسم
دُرِ دندان کی قسم عقد ثریا کی قسم
کہ سوا تیرے کبھی کوئی نہ بھایا ہمکو

جسطرح حلقۂ پرکاہ کو اوڑتی ہی صبا
ہو گیا زلف گرہ گیر کا سودا ہمکو
پاؤن پڑ پڑ کے لیے جاتے ہین صحرا ہمکو
دردِ وحشت نے دکھایا ہی تماشا ہمکو
سنبلِ تر کی قسم زلفِ چلیپا کی قسم
دلِ نالان کی قسم بلبلِ شیدا کی قسم
غمِ مجنون کی قسم عشوۂ لیلی کی قسم

## مثال معشر شعر

مرگ نے دیر کیون لگائی ہی
اپنے طالع کی نارسائی ہی
کوفت سے جان لب پہ آئی ہی
نہوا شوق اپنے دل سے کم
اوس دہن نے دکھائی راہِ عدم
اوسکے کوچے مین مثل نقش قدم

رنگ چہرے کا اوڑا لئے لیے جاتا ہی مجھے
طوق و زنجیر سے بس اُنس ہی زیبا ہمکو
کبھی ہنستے ہین کبھی اوس گل نے رُلایا ہمکو
آپ ہی دل نے تو دیوانہ بنایا ہمکو
شورِ محشر کی قسم قامتِ رعنا کی قسم
چشمِ جادو کی قسم نرگسِ شہلا کی قسم
حسنِ یوسف کی قسم عشقِ زلیخا کی قسم
نہ اوسے پاسِ آشنائی ہی
عمر جینے سے تنگ آئی ہی
ورنہ مرنے مین کیا بُرائی ہی
ہمنے کیا چوٹ دل پہ کھائی ہی
بوسۂ لعل لب سے وائے ستم
آبِ حیوان تھا اپنے حق مین سم
ہوگئے خاک سے برابر ہم

نہمین طاقتِ جدائی ہی
بات قسمت نے یہ بڑھائی ہی
زندگی سخت سنے حیائی ہی
اوسکے جورِ جفا سے باہم
ہوئے کامیاب مرتے دم
کیا کہون دوستو حکایتِ غم
دان وہی نازِ خودنمائی ہی

فائدہ واضح ہو کہ شعرای متاخرین اکثر اقسام مسمط مسدس و مثمن وغیرہ کو بطور ترجیع بند و ترکیب بند کے استعمال کرتے ہین اور مخمس مین اکثر غزل کسی کی تضمین کرتے ہین مثال

## مسدس ترکیب بند امانت شعر

غرقِ بحرِ غم و اندوہ مین دل آہ نہو
دل اگر زہرہ جبینون پہ نمائل ہوئے
انتہا سوچ کے دارفتۂ ممنوع کام نہو
سرو کی طرح سے اسن باغمین آزاد رہے
کہ زندگی کی طرف سے جواب ہی دلکو
نہ اوسکا وصل ہی ممکن نہ تاب ہی دلکو
علاج کیجیے کیا کچھہ نہین بن آتی ہی
نہ اوسکا وصل ہی ممکن نہ تاب ہی دلکو

عشق کے حال سے یارب کوئی آگاہ نہو
حسنِ یوسف بھی نظر آئے تو کچھہ چاہ نہو
عشق کے نام سے یارب کوئی بدنام نہو
ابتدا عمر مین الفت کا سرانجام نہو

## مثال مسدس ترجیع بند و لہ شعر

نہ دن کو چین نہ راتون کو خواب ہی دلکو
عجب طرح کا الٰہی عذاب ہی دلکو
اجل بھی ہجر مین صورت نہین دکھاتی ہی
عجب طرح کا الٰہی عذاب ہی دلکو

پاؤن اس راہ مین کھلکر کبھی گمراہ نہو
مثل ہاروت اسیر چہ بابل ہوئے
خاص مین شورشِ وحشت کی خبر عام نہو
نہ گرفتارِ قدِ غیرتِ شمشاد رہے
فراق مین یہ غمِ بے حساب ہی دلکو
خیالِ یار مین کیا اضطراب ہی دلکو
جدائی اوسکی خدایا بہت ستاتی ہی
نہ یار آتا ہی مجھہ تک نہ جان جاتی ہی
کبھی ایک مصرع بطور ترکیب بند اور کبھی ترجیع بند ہوتا ہی نظم شعر

دنیا مین کوئی خاص کوئی عام رہے گا
شادی نہ غم گردش ایام رہے گا
یہ چرخ جو کھاتا ہی پڑا گنبد ازرق
سب ٹھاٹھ یہ اک آن مین ہو جائگا ہو حق

سے صاحب حشمت ہو رہنہ ناکام رہے گا
نے عیش نہ دکھ درد نہ آرام رہے گا
یہ چاند یہ سورج یہ ستارے ہین معلق
آغاز کسی شی کا نہ انجام رہے گا

زردار نہ بے زر نہ بد انجام رہے گا
آخر وہی اللہ کا اک نام رہے گا
لوح و قلم و عرش برین ثابت و مطلق
آخر وہی اللہ کا اک نام رہے گا

**مخمس مائل تضمین غزل عشرت**

جو جاؤن جاؤن کا اوسکو سبق ابھی سے ہی
دماغ دوستو اپنے جو کجکلاہ کا ہی
گیا نہین وہ ارادہ ہی سیر ماہ کا ہی
غم فراق سے جو سینہ شق ابھی سے ہی
شب فراق مین دلبر قلق ابھی سے ہی
نہ جور کا نہ پری کا نہ بادشاہ کا ہی
یہ نازکی کہ جبین پر عرق ابھی سے ہی
سپید چہرہ بہ رنگ افق ابھی سے ہی
سحر ہی دور مرا رنگ فق ابھی سے ہی
ہراس دل مین سمایا ہوا جو راہ کا ہی

مستزاد اصل مین ایک جزو زن رباعی کا بعد ہر مصرع رباعی کے لانا ہی اور خوبی مستزاد کی یہ ہی کہ مضمون شعر کا اوس فقرے پر منحصر نہو اس صورت مین اوسکو مستزاد عارض کہتے ہین اور اگر معنی فقرے پر منحصر ہون اوسکو مستزاد لازم جیسے **رباعی لمولف** + شعر

ہی جیسے مرے تجھسے جدائی پیارے + ہی حال تباہ
غم سے ہی جان لب پہ آئی پیارے + انا للہ
ای کاش یہ جانتا مین پہلے سے + ہوگا یہ حال
کرتا ہی گزر نہ آشنائی پیارے + خالق ہی گواہ

اور متاخرین نے غزل کو بھی مستزاد کیا ہی جیسے + جرأت شعر

جادو ہی نگہ چھپ ہی غضب قہر ہی مکھڑا + او قد ہی قیامت
غارت گر دین وہ بت کافر ہی سراپا + اللہ کی قدرت
ہین بال بھی بکھرے ہوئے مکھڑے پہ دھوان دھار + جون شعلے پہ ہو دود
اور رنگ رخ یار ہی گویا کہ بھبوکا + اور تسپہ ملاحت

کبھی صرف مصرع دوم مین فقرہ مستزاد لاتے ہین جیسے **مستزاد**
جس باغ مین وہ سرو گل اندام نہین ہی
جس بزم مین وہ شمع دلارام نہین ہی + ویرانہ ہی گویا
پروانہ نہین گر آتش جانسوز جلائے + عاشق کا تو جلنے
کے سوا کام نہین ہی + پروانہ ہی گویا +

کبھی کئی فقرے مستزاد لاتے ہین جیسے + سراج شعر
تجھ زلف کی یہ باس گئی جیسے ختن مین + نافہ آہو پر شکن خطا سے
ہر غنچۂ دل تنگ ہوا پھول چمن مین + ای شوخ سمن بو + تجھ مکھ کی ہوا سے +

کبھی مصرع غزل مین قافیہ نہین بھی لاتے صرف قافیہ فقرہ مستزاد پر کفایت کرتے ہین ظفر شعر
ہین عاشق مجھے غم کھانے سے انکار نہین + ہی یہی میری غذا
تو ہی معشوق تجھے غم سے سروکار نہین + کھلئے غم تیری بلا
مطلب یہ سہ یہ اتنا تو برا مانتے ہو + ہمین پہچانتے ہو
کہو ہم ہین وہی جانباز جنھین جانتے ہو + کرتے ہین جان فدا

واضح ہو کہ اقسام نظم یہی ہین جو مذکور ہوئے آیندہ اکثر نظم اپنے مضمون سے موسوم ہوتا ہی اگر تعریف ذات باری ہی تو حمد اور تعریف پیغمبر مین ہی تو نعت اور تعریف بادشاہ و امرا کو مدح اور صفت اصحاب و اہل بیت کو منقبت کہتے ہین جسمین مذمت کسی کی ہو اوسکو ہجو کہتے ہین اور جسمین معشوق سے بیزاری اور عاشق کی بے پروائی کا مضمون ہو یا دوسرے معشوق سے دل لگانے کی چھیڑ لکھین اوسکو واسوخت کہتے ہین اکثر ترکیب بند مسدس یا مثمن ہوتا ہی اور ذکر شہادت سید الشہدا و واقعۂ کربلا اگر قصیدے کے طور پر ہو اوسکو مجرا اور سلام کہتے ہین

اور مطلع مین بھی لفظ مجرا اور سلام کا لاتے ہین اگر مستزاد ہو تو اکثر اوسکو نوحہ کہتے ہین اگر مسدس یا مثمن خواہ ترجیع بند
یا ترکیب بند ہو اوسکو مرثیہ اور جو کلام شکایت انقلاب زمانہ مین ہو اوسکو شہر آشوب کہتے ہین اور جسمین سنہ کسی قصے کے
نکلتے ہون اوسکو تاریخ کہتے ہین **اقسام نثر** واضح ہو کہ نثر تین قسم ہی مسجع مرجز عاری **مسجع** وہ ہی کہ جسمین کلمات
اواخر فقرتین متفق ہون جیسے سبزے پر شبنم کے قطرے اسطرح نمودار جیسے زمرد کی تختی پر ہیرے کے ٹکڑے جڑے ہون
اور ہر شاخ پر بیلے چنبیلی کی کلیون سے وہ بہار جیسے سبز پری کے گلے مین پھولون کے ہار پڑے ہون اور اقسام سجع باب دوم
مین مذکور ہوئے **مرجز** وہ نثر کہ کلمات دونون فقرون کے سب ہموزن ہون مقفی نہون جیسے قامت موزون کے
روبرو سرو روان ناچیز ہی اور کاکل پیچان کے سامنے مشک ختن نے قدر ہی + نثر مرجز قلیل الاستعمال ہی **عاری**
وہ کہ مسجع و مرجز کے شرائط اوسمین نہون لیکن سلاست و فصاحت الفاظ و متانت و بلاغت معنی رکھتی ہو اور واضح ہو
کہ یہ تینون قسم تین تین قسم ہین سلیس و دقیق و رنگین سلیس وہ کہ الفاظ مروج اور مانوس الاستعمال ہون دقیق وہ کہ متانت
اور دقت زیادہ ہو اور مضمون تامل سے مفہوم ہو خواہ دقت لفظی ہو یا معنوی یا لغوی یا اصطلاحی یا تخییلی یا استعارات
مشکلہ ہون رنگین وہ کہ تلازم اور مناسبات اوسمین ہون مثل تلازم باغ مین گل و بلبل و غنچہ و شگوفہ و شاخ و باد وغیرہ لکھنا اور پھر
تینون تین قسم ہین عالمانہ منشیانہ شاعرانہ عالمانہ وہ کہ دقائق لفظی و معنوی از قسم لغات و استعارات کے ہون شاعرانہ
وہ جسمین تشبیہات و تمثیلات و تخییلات ہون منشیانہ وہ جسمین ادائے مطلب بموجب محاورہ روزمرہ کے مع شستگی و رنگی تقریر کے ہو

## خاتمہ عیوب کلام مین

**تنافر الکلمات** یعنی لانا حروف قریب المخارج کا کلمات مین کہ تلفظ مین کراہت معلوم ہو **شعر** جب کمان و تیر لے وہ تھا
مین + اک شش سے شیر سو کرے شکار + مصرع دوم کے الفاظ ثقیل ہین **دوم** اثقال اور وہ آنا ایک حرف کا آخر کلمہ اول
او راول کلمہ آخر مین ہی جیسے نفع علم ایسی جگہہ واسطے رفع ثقل کے نفع العلم لکھنا چاہیے **سوم** واقع ہونا حروف
مشدد الآخر کا بلا اضافت و عطف کے جیسے فلان کس ممد ہی اور ضد کرتا ہی **چہارم** تتابع یعنی توالی اضافات + جیسے **شعر**
لوٹ دیتی ہی صف عشاق کی اک آن مین　　جنبش ابروے شوخ دشمن جان حزین **پنجم** ضعف تالیف لانا ترکیب کلام کا
خلاف استعمال فصحا کے **مصرع** دلبر نے مہر جان عاشق ناشاد سوز　　لفظ جان و سوز مین فصل ہونا
ضعف تالیف ہی **ششم** غرابت استعمال ایسے لغات کا کلام مین ہی کہ غیر مروج اور اکثر اشخاص اوس سے واقف نہون
اور حاجت کتاب لغت کی پوچھے جیسے ملماس معنی قلم و سرحان بجاے گرگ یا کلمہ غیر مانوس الاستعمال لانا جیسے
خدا کو بجاے کریم غنی یا ناطق لکھنا یا بجاے سرمہ لگا دے کے سرمہ سا **ہفتم** مخالفت لانا ایسے لفظ کا جو قیاس
لغوی یا قاعدہ صرف کے خلاف ہو جیسے **شعر** مسلوق وقضا سے بقدر ہی + اوس ستی کا نام امر نگر ہی + لفظ
مصئون غلط ہی مصون بلا ہمزہ صحیح ہی اور رنگ اضافت یا زیادہ آنا اضافت کا جیسے + لیاقت **شعر**

خاتمہ عیوب کلام مین

اسپہ سامنے ہو تو قرآن اوٹھالاؤن مین + رکھہ تو اپنی مصحف و ہاتھہ قسم کھاؤن مین + لفظ مصحف مین اضافت غلط العوام ہی
او رغلط العین ملے غیر ہائے مختفی و حاے حطی وغیرہ اسمین داخل ہی آزاد شعر ہو کے خاک عالم مین تیرے کشتگان بکھر گئے
مصر مین جیسے غبار کاروان پھرنے لگے + ولہ شعر تجھکو چاہا تو ہمین تو نے ستایا سچ ہی + حاصل ہوتی ہی بدی دہر مین
نیکی کے بدلے ہشتم اخلال یعنی چھوڑ دینا کسی لفظ یا حرف کا کلام سے کہ معنی بدون اوسکے تمام ہون یا زیادہ لانا
کسی حرف کا کہ معنی مین خلل ڈالے جیسے حکیم تصدق حسین خان شعر ہو گئے تم اگرچہ سودائی + دور پہونچے گی اپکی سودائی
نہم تکلف کہ الفاظ مصنوعی غیر جائز لائین یعنی جو الفاظ استعمال فصحا مین نہین اپنی طبیعت سے ایجاد کرکے لکھین جیسے
ملبب بجاے لبالب اور مترش بجاے تراشیدہ دہم تکرار کہ ایک لفظ معنی واحد پر چند جگہہ لائین جیسے شعر کلیم بکری
بکجہ آسمان کو رشک ہی + اس سبب مجھپر ستم کرتا ہی ہر دم آسمان + مصرع اول مین آسمان فضول ہی یازدہم تخلیع
وزن نامطبوع و ناخوش و ارکان ثقیل مین شعر لکھنا دوازدہم تضمین ایسا شعر لکھنا کہ مضمون اوسکا منحصر شعر دوم پر ہو
جیسے قطعہ بند اشعار یس یہ سابق مین عیب تھا اب اکثر شعرا کے کلام مین قطعات پائے جاتے ہین سیزدہم ابتذال
یعنی الفاظ عامہ کہ خواص اوسکے استعمال سے احتراز کرتے ہین کلام مین لانا جیسے شعر آب حیات می ہی وہ کہتا ہی ممی
نہ پی + زاہد کی پارسائی کو مارین ہین لنڈ ہیر + یا وہ کلام کہ اشتباہ معنی مبتذل کا رکھتا ہو واللہ اعلم شعر وہ گرم گرم آکے
جو میرے چلا گیا + مین کیا کہون کہ یار وہ مجھے غش سا آگیا چہاردہم تغیر یعنی لفظ کو بصورت دیگر استعمال کرین جیسے
آتش مصرع درود رمان سے المضاف ہوا + لفظ المضاعف کے بجاے المضاف لکھا پانزدہم حشو اور صرف
حشو قبیح داخل عیوب ہی جیسے مصرع جفا معشوق اور محبوب کی سہتے ہین سب عاشق + بعض الفاظ مین حشو استعمال
فصحا مین داخل ہی جیسے مکتب خانہ حرمگاہ وغیرہ شانزدہم تناقض کہ کلام مین ایک معنی خلاف دوسرے معنی کے لکھین
جیسے کسی کی صفت مین ستمگر اور باوفا دونون لفظ لکھین حالانکہ ستمگر باوفا نہو گا ہفدہم لکھنا ایسی صفت کا
کسی چیز کے واسطے جو اوسمین نہو جیسے شراب شیرین ہشتدہم تعقید اور یہ دو قسم ہی لفظی او معنوی اگر بسبب تقدیم و تاخیر
الفاظ کے کلام غیر ظاہر الدلالۃ مراد قائل پر ہو وہ تعقید لفظی ہی جیسے سودا شعر بار سے آب وان عکس ہجوم گل کے
لوٹے ہی سبزے یہ از بسکہ ہوا ہی بیکل + اصل عبارت یون ہی کہ عکس ہجوم گل کے بار سے آب وان لوٹے ہی تعقید لفظی
مخل فہم معنی ہو تو عیب ہی تعقید معنوی یا اغلاق وہ کہ معنی کلام کے بعید الفہم ہون بسبب کثرت لوازم وغیرہ کے
مومن شعر یہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا + ہم الزام اوسکو دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا + معنی یہ کہ معشوق سے
جو شکایت نہ ملنے کی کی تو اوسنے عذر کیا کہ مین تمھارے جذب دل کا امتحان کرتا ہون اوسکو یہ عذر خوب نکل آیا
بس یہ اپنے ہی جذب دل کا قصور ہی اوسکو الزام نہین واللہ اعلم شعر تصور یار بہر تکیہ مین پاس ہی + رکھہ دینا میری
قبر مین شیشہ گلاب کا + مطلب یہ کہ جب نکیرین مجھسے حال عشق کا پوچھین گے اور ہو نکو مین تصویر معشوق کی

دکھلاؤن گا وہ غش کر جائینگے اونکے ہوش مین لانے کے لیے شیشۂ گلاب میری قبر مین رکھ دینا بس شعر اول کہ جسمین اغلاق کم اور طبیعت عشاق کی اوسکے مضمون کو سمجھ سکتی ہی معیوب نہین اور شعر دوم کا مضمون از قسم معاد اخل عیب ہی تو نزدہم سرقہ وہ ہی کہ دوسرے شاعر کا کلام چرا لیا جائے خواہ صرف الفاظ خواہ معانی خواہ دونون اور واضح ہو کہ اگر دو شاعر کسی شخص کو سخاوت یا شجاعت مین تعریف کرین یا ہجو کرین تو یہ سرقہ نہین ہی البتہ تشبیہ و استعارہ و کنایہ وغیرہ اگر موافق ہون تو البتہ سرقہ ہی سوائے بعض تشبیہات و استعارات مشہورہ کے مثل تشبیہ شجاع کی شیر اور رستم کے ساتھ اور سخی کی دریا وغیرہ اور رخسار معشوق کی گل کے ساتھ اور قد کی سرو کے ساتھ اور سرقہ تب ہی کہلائے گا کہ ایک شاعر کلام شاعر دیگر پر واقف ہو ورنہ توارد ہوگا اور سرقہ دو قسم ہی ظاہر اور غیر ظاہر سرقۂ ظاہر تین قسم ہی انتحال جسکو نسخ بھی کہتے ہین آغارہ جسکو مسخ بھی کہتے ہین اور سلخ انتحال و نسخ وہ کہ کوئی شعر بالکل مع الفاظ و معنی اپنے نام کر لی جائے خواہ ایک زبان سے دوسری زبان مین ترجمہ کر دینا بلا تفاوت جیسے لا اعلم شعر بہارے بسر جام یار میگذرد + نسیم ہمچو خدنگ از کنار میگذرد + سودا شعر بہار نے بسر جام یار گذرے ہی + نسیم تیر سی چھاتی کے پار گذرے ہی + لا اعلم شعر آلودہ قطرات عرق دیدہ جبین را + اختر ز فلک می نگرد روی زمین را + سودا شعر آلودہ قطرات عرق دیکھ جبین کو + اختر پڑے جھانکین ہین فلک پر سے زمین کو + مسخ وہ کہ معنی مع بعض الفاظ کے لے لیے جائین اور بعض الفاظ تبدیل کر دیے جائین جیسے محمد یار بیگ سائل شعر شاخ کو کوئی ہلا دے تو ثمر جھڑتے ہین + اپنی ہر جنبش مژگان سے گہر جھڑتے ہین + رنگین شعر یون سرشک مژہ اب شام و سحر جھڑتے ہین + شاخ پر میوہ سے جسطرح ثمر جھڑتے ہین + ذوق شعر ہم اور غیر دونون یکجا بہم نہونگے + ہم ہونگے وہ نہونگے وہ ہونگے ہم نہونگے + آزاد شعر اغیار تیرے گھر مین اور ہم بہم نہونگے + یا آج وہ نہونگے یا آج ہم نہونگے + سلخ وہ کہ معنی بالکل لے لین اور الفاظ بالکل تبدیل کر دین + جرات شعر مگر جانے کا قاتل نے نرالا ڈھب نکالا ہی + ہر ایک سے پوچھتا ہی کسنے اسکو مار ڈالا ہی + لا اعلم شعر مجھے قتل کرکے رقیبون سے پوچھا + یہ کسکا پڑا یان یہ تازہ لہو ہی + کسی جسکا وہ سر پڑا ہی + کہا کیا مری بھول جانے کی خو ہی + سرقۂ غیر ظاہر وہ ہی کہ معنی کو قلب کر دین یا اور پیرایے مین ادا کرین اور التباس الفاظ مین بھی کم ہو واضح ہو کہ محمد بن عیش نے اپنے رسالے مین لکھا ہی کہ اوستادون نے دس عیب بحث و نزل ہو و سیتی قافیہ کے واسطے شعر مین جائز رکھے ہین وصل قطع تخفیف تشدید قصر مد اسکان تحریک منع صرف صرف منع وصل زیادہ کر دینا کسی حرف کا لفظ مین جیسے الف ابا و اعدہ و آبرہ مین اور باے موحدہ بکردار بسان وغیرہ مین اور روا دبر ومند تنومند وغیرہ مین اور ہاے ہوز جیسے شعر تنک سودا اسکے شہر سجود در سے تیرے بہرہ ور ہون اہل مین + دے ہے رکوع مین قامت سپہر دوتاہ + اور قطع کوئی حرف حرف اصلی لفظ مین سے ساقط کر دینا سودا شعر کسطرح شہر کا نہو یہ حال + شیدی کا فور ساجو ہو کتوال + ولہ شعر

بدرنگ جیسے لید ہی بد بو ہی جون شاب   بدمین یہ کہ اصطبل او جو کرے ہزار   تخفیف حرف مشدد کو مخفف لانا جیسے لفظ تنور و غم و صف وغیرہ کہ مشدد الاصل ہین اکثر مخفف استعمال کرتے ہین تشدید یعنی مخفف کو مشدد لانا جیسے زرہ و پرّہ وغیرہ اکثر مشدد آیا ہی قصر الف ممدودہ کا مقصور لانا شعر   کہا اوس سے کہ بہر سے آفتابہ محل کے جا ضرور ہین رکھوا   مد مقصورہ کو ممدودہ لانا جیسے آستر و آبرہ اسکان حرف متحرک کو ساکن کردینا امانت شعر شدت جوش جنون پاکے مری نس نس مین + فصدین کھلوائین مری دست کے لہو کی قسمین لفظ قسم کہ بفتح سین ہی قسمین بسکون سین لکھا علی ہذا القیاس اکثر تحریک حرف ساکن کو متحرک کردینا یہ بھی اکثر دیکھنے مین آیا ہی

## قطعات تاریخ تالیف کتاب للمؤلفہ

| | | |
|---|---|---|
| رسالہ جبکہ یہ پونہچا باتمام | ہوئی تالیف سے تب مجکو فرصت | جو پوچھی دل سے مین نے اسکی تاریخ |
| کہا کہ ہی یہ معیار البلاغت ۱۸۶۶ع | ولہ | جب لکھ گیا رسالہ یہ اردو زبان مین |
| حاصل ہوئے سمجھنے کو افاضات وافیہ | آئی ندا یہ غیب سے تاریخ کے لیے | اردو مین یہ کیا ہی عروض و قافیہ ۱۸۶۶ع |
| ایضاً منہ | مجکو ان اوراق کی تالیف سے | جب ہی کی فرصت بفضل رب نصیب |
| مصرع تاریخ ہاتف سے کہا | واہ معیار بلاغت ہی عجیب ۱۸۶۶ع | ایضاً منہ |
| ہو چکا ختم یہ رسالہ جب | شائق اسکا ہوا ہر اہل کمال | فکر تاریخ مین نے کی جب سحر |
| آئی آواز غیب سے فی الحال | عیسوی ہجری معنوی صوری | الہام آٹھ سو چھپاسٹھ سال ۱۲۸۲ھ |

### از خلاق مضامین معنی پرور جناب لالہ انبکا پرشاد صاحب برادر خرد جناب مصنف متخلص بہ محو

| | | |
|---|---|---|
| رسالہ سحر نے لکھا یہ جسدم | کہ ہین جس مین مضامین غرائب<br>کہ معیار البلاغت ہی عجائب ۱۸۶۶ع | لکھی تاریخ جوہر نے او سیدم |

### از سر دفتر نازک خیالان خلف الرشید بخشی چھیدی لال صاحب رئیس سہسوان

| | | |
|---|---|---|
| جب عروض و قافیہ مین یہ کتاب | میرے مشفق سحر نے تالیف کی<br>خوب ہی یہ سحر سازی سحر کی ۱۲۸۲ھ | مصرع تاریخ ہاتف سے کہا |

[illegible] کہ یہ رسالہ شہر محرم سنہ ۱۲۸۳ ہجری باہتمام منشی ... مغفران محمد عبد الرحمن سے مطبع نظامی واقع کانپور مین چھپا

# اشتہار

یہ کتاب بفرمائش مصنف مطبع نظامی مین چھپی اور حق تصنیف مصنف زاد حشمتہ نے
مہتمم مطبع کو بخشا لہذا التماس یہ ہی کہ بدون اجازت مصنف و مہتمم مطبع کے کوئی اہل مطبع
قصد طبع اس کتاب کا نفرماوین کہ موجب ملال مصنف و مہتمم کا ہوگا اور تردد مواخذہ نقصان کا پیش آویگا

## وجہ مہر کی خاتمے پر

واسطے سند اس بات کے کہ یہ کتاب چھپی ہوئی مطبع نظامی کی ہی مہر اور دستخط مہتمم کے کیے گیئے




العبد
[illegible] بن حاجی محمد روشن خان حنفی بقلم خود

**فائدہ** ناظرین پر واضح ہو کہ صفحہ ۲۲ کے حاشیے پر صرف تین بحر ہزج رجز رمل کے معنی لغوی و وجہ تسمیہ لکھکر باقی بحور کے رہ گئے لہذا یہان بیان اونکا ہوتا ہی منسرح بمعنی آسان چونکہ اس بحر مین اسباب مقدم ہین اوتاد پر بدین جہت آسان پڑھی جاتی ہی مضارع بمعنی مشابہ اور یہ بحر ہزج سے مشابہ ہی کیونکہ دونون مین اوتاد مقدم ہین اسباب پر اور بقول بعض بحر منسرح سے مشابہ ہی اس امر مین کہ دونون مین جزو دوم وتد مفروق ہی جزو دوم مضارع کا فاع لاتن ہی مشتمل فلاع اور جزو دوم منسرح کا مفعولات مشتمل ہی لات پر مقتضب بمعنی بریدہ یہ بحر منسرح سے قطع کی گئی ہی کیونکہ ارکان دونون کے ایک ہین صرف ترتیب مین اختلاف ہی مجتث مشتق از جہت ثاث یعنی از بیخ بر کندن اس بحر کے مسدس کو خفیف سے نکالا ہی کیونکہ الفاظ دونون کے ایک ہین یعنی مجتث مین مستفعلن مقدم دونون فاعلاتن پر خفیف مین درمیان سریع چونکہ اس بحر مین بہ نسبت اوتاد کے اسباب زیادہ ہین اس سبب جلد پڑھی جاتی ہی خفیف یہ بحر بسبب زیادت اسباب کے سبک ہی طویل واضع علم عروض نے بعض بحور مسدس وضع کی ہین اور بعض جو مثمن مجزو بھی آتی ہین یعنی ایک رکن ہر مصرعہ سے کم کیا جاتا ہی بخلاف اس بحر کے کہ مثمن وضع کی اور مجزو نہین آتی مدید بمعنی کشیدہ یہ بحر بحر طویل سے کھینچکر نکالی گئی ہی اوسکے ارکان سباعی کے دو طرف دو سبب کھنچے ہوئے ہین بسیط بچھا ہوا اسکے رکن سباعی کی ابتدا مین دو سبب بچھے ہوئے ہین یا یہ کہ اوسکے ارکان کی ابتدا مین سبب بچھے ہوئے ہین وافر اس بحر مین حرکات بہت ہین چنانچہ ہر رکن مین پانچ متحرک یا یہ کہ اس بحر مین اشعار عرب بہت ہین کامل یہ بحر جیسے دائرے مین وضع ہوئی ہی ویسی ہی تمام و کمال مستعمل ہی متقارب بمعنی نزدیک کیونکہ اوتاد اور اسباب اسکے باہم نزدیک ہین متدارک بمعنی دریافتہ و پیوستہ اس بحر کے اسباب اوتاد سے ملے ہین اور یا یہ کہ یہ بحر ایجاد ابو الحسن اخفش ہی اور شامل ہو گئی بحور خلیل مین قریب یہ بحر مضارع سے قربت رکھتی ہی یا یہ کہ بعد خلیل کے مولانا یوسف نیشاپوری نے وضع کی مشاکل یہ بحر بحر قریب سے مشاکلت رکھتی ہی کیونکہ ارکان دونون کے ایک ہین اسمین فاعلاتن دونون مفاعیلن پر مقدم ہی قریب مین جدید یا غریب کیونکہ یہ بحر تازہ ہی بعد خلیل و ابو الحسن کے

مندرجۂ اغلاط معیار البلاغۃ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲ | ۱۵ | شیر کی حیوان پر | حیوان کی شیر پر |
| ″ | ۱۶ | شیر کی شجاع پر | انسان کی [illegible] پر |
| ۴ | ۱ | رستی اور بلندی | راستی و بلندی و [illegible] |
| ۵ | ۴ | حسی یا عقلی | حسی یا عقلی ہوتی ہین |
| ″ | ۱۶ | مذکور ہون + نسیم | مذکور ہون جیسے نرگس سرسا یعنی چشم استعارہ شدہ جسمین مناسبات مستعار منہ کے ذکر کیے جاوین + نسیم |
| [illegible] | [illegible] | پھرنے والی | گرد پھرنے والی |
| [illegible] | [illegible] | سبب کو بجاے مسبب | مسبب کو بجاے سبب |
| [illegible] | [illegible] | کو بجاے سبب مسبب | سبب کو بجاے مسبب |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۸ | ۱۱ | وصل | وصال |
| ″ | ۱۹ | مالا | بالا |
| ۹ | ۲۳ و ۲۴ | طرز اس صنعت کا یہ ہی کہ شاعر ایک مصرع یا ایک بیت مین چند چیز کو درج کرے اور دوسرے مصرع مین چند لفظ لاوے کہ ہر ایک کی تطبیق مناسب اونکے ہو جاے چنانچہ شعر تیری محفل مین زہرہ و کیوان اکثر عاکود ہی تنگ [illegible] | طرز اس صنعت کا یہ ہی کہ شاعر اول مصرع مین چند چیز لاوے اور پھر مصرع دوم مین چند چیزین متعلق چیزون سابق کے ذکر کرے اور پھر مصرع سوم مین ان چیزونکو جو مصرع دوم مین بیان کی ہین تکرار دے علے ہذا القیاس چہارم پانچوین مصرع مین جیسے نظم مین مجمل [illegible] |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۹ | ۱۰ | تقسیم مسلسل تجرید بعد صنعت تفریق کے | بعد صنعت جمع مع تفریق و تقسیم کے |
| ۱۰ | ۱۵ | بودی کہ من کردہ ام دعا و ثناؤ | بودی کہ من کردہ ام دعاؤ ثناے |
| ″ | ۱۸ | تجاہل العارف یا تجاہل عارف | تجاہل المعارف یا تجاہل عارف |
| ۱۱ | ۶ | زیب و زینت حشو ہی | زینت حشو ہی |
| ۱۲ | ۱۲ | لوسے | لوٹی |
| ″ | ۱۳ | ثبوت ما بقی | ثبوت یا نفی |
| ″ | ۲۲ | اردو پیاپیا جب | اردو پیاپیا جپ |
| ۱۴ | ۵ | کسے دو قسم | کیسے قسم |
| ۱۴ | ۲۴ | اہل کلام + اور جب | اہل کلام + اسکے اجزا مقلوب مستوی ہین اور جب |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱ | اسکے اجزا انقلوب مستوی مین کبھی تمام | کبھی تمام |
| 〃 | ۱۹ | اور لفظ آخر مصرع دوم مصرع اول کے سوم کے اول مین | اور لفظ آخر مصرع دوم مصرع سوم کے اول مین |
| ۱۶ | ۳ | مور جسکا | مور جس جا |
| 〃 | ۶ | عذف الف مین لفظ ایک عبدالعزیز | حذف الف مین عبدالعزیز |
| 〃 | ۹ | بالتعطیل | یا تعطیل |
| ۱۷ | ۱ | دونون متفق | دونون مین متفق |
| 〃 | ۲۲ | مثال دوم یہ چار رکن | مثال اول یہ تینون |
| ۱۹ | ۵ | ۳ | ۴ |
| 〃 | ۶ | ۴ | ۸ |
| 〃 | ۸ | شمار کرکے | شمار کرسے |
| 〃 | ۲۱ | عبث ہی وہ مجھسے | خفا ہی وہ مجھسے |
| ۲۰ | [illegible] | عنبر | عبہر |
| 〃 | ۵ | مقدسے اور فصل پر | مقدا سے اور فصل پر |
| ۲۳ | ۸ | مضائع مین چار مفاعیلن فاعلاتن سے | مضاع مین چار مفاعیلن فاع لاتن سے |
| 〃 | ۱۱ | موجبد | موحد |
| ۲۵ | ۲۰ | عبارت | عبارت ہی |
| ۲۶ | ۹ | تین حالت مین | تین حالت |
| ۲۷ | ۱۰و۹ | خنزم | خرم |
| 〃 | ۱۹ | عقص جستماع | عقص عبارت اجتماع |
| ۲۸ | ۱۱ | مجبوب | مجحوف |
| ۲۹ | ۲۵ | اگر عروض و ضرب مین واقع ہو | اگر آخر مصرع مین واقع ہو |
| ۳۰ | ۱۸ | روانہ مرے گھر سے جب ہوا صنم + ستم ہوا ستم ہوا ستم + | روانہ میرے گھر سے جب صنم ہوا + ستم ہوا ستم ہوا ستم ہوا |
| 〃 | ۲۵ | مرا | میرا |
| ۳۱ | ۲۰ | بسکون مین | بسکون مین شعر مرا دکھا مرے مدفن پہ وہ تکبیر کے ہاتھ چوم لون اور سب حنا کے کفن چیر کے ہاتھ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۷ | تجھ پہ یاں شیدا | تجھ پہ شیدا |
| ۳۳ | ۱۵ | اپنے گھر نجا | اپنے نہ گھر جا |
| ۳۴ | ۳ | کیا ہی جینے بحر | کیا ہی عوام ہند اسکو بحر طویل کہتے ہین جیسے بحر |
| 〃 | ۱۶ | گردش ایام سو سو کوس | گردش ایام سو سو کوس اس غزل کے آیندہ شعرون مین عروض سالم آیا ہی |
| 〃 | ۲۵ | مفاعیلن فاعلاتن دو بار | مفاعیلن فاعلاتن فاعلاتن دو بار |
| ۳۵ | ۱ | مستفع لن مستفع لن دو بار | مستفع لن مستفع لن فاعلاتن دو بار |
| 〃 | 〃 | فاعلات مفاعیلن دو بار | فاعلاتن فاعلاتن مفاعیلن دو بار |
| 〃 | ۷ | مفعول فعلال | مفعول فعلان |
| 〃 | ۱۳ | نائرہ مزید | مزید نائرہ |
| ۳۶ | ۲۲ | ساتھ ہو | ساتھ نہو |
| ۳۷ | ۱۹ | ردف کا | ردف او کا |
| ۳۸ | ۵ | اور زوائد | کیونکہ زوائد |
| ۳۹ | ۴ | کہتے ہین | کہتے تھے |
| ۴۰ | ۱ | زور طبیعت | زور طبیعت اور قصد تمام |
| 〃 | ۷ | لمتہید کی | تمہید کی ہی |
| ۴۱ | ۱۴ | چار مصراعی | چار مصراعی بھی کہتے ہین |
| 〃 | ۱۵ | ناقص بھی کہتے ہین | ناقص |
| 〃 | 〃 | مین | ہین |
| ۴۲ | ۳ | آنکھہ مین | آنکھون مین |
| 〃 | ۴ | گو ہی یہ | گو یہ |
| 〃 | ۵ | ہی یہ | یہ |
| 〃 | ۱۴و۱۵ | دونون مصرع اول کے دائرہ | مصرع دوم دائرہ اخرم کا باقی تینون کے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| | | اخرم کے اور مصرع سوم و چہارم دائرہ اخرب کے ہین | دائرہ اخرب کے ہین |
| ۴۴ | ۲ | دل سیاہ | دن سیاہ |
| 〃 | ۱۷ | سراسے | سزا سے |
| ۴۷ | ۲۱ | تین ہین | ہین |
| ۴۸ | ۱۱ | اوس مین | اوس مین ہون |
| ۵۱ | ۳ | آفتابہ | افتابہ |
| 〃 | ۱۰ | مین یہ کیا ہی | مین ہی یہ کیا ہی |
| 〃 | ۱۷ | معیار البلاغۃ | معیار بلاغۃ |
| 〃 | ۱۸ | خلف الرشید بخشی چھیدی لال صاحب | جناب منشی پیارے لال صاحب خلف الرشید بخشی چھیدی لال صاحب |

تمت

بعون خالق جہاں داور جان آفرین این نسخہ حمیدہ بزیور

حسب الحکم جناب پروفیسر رامچندر صاحب ڈائرکٹر مدارس ریاست پٹیالہ

# حدائق البلاغۃ

باہتمام سید محمود علی مہتمم و منیجر مطبع پٹیالہ اخبار

در مطبع منشی نولکشور واقع پٹیالہ بیمن تزیین طبع یافت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمدی کہ رخسار شاہدان بیان را غازہ پیرائی نماید و ستایشی کہ قامت دلفریب معشوقہ سخن را
بحلل بدایع آرایدیکلمی را درخور است کہ مشاطۂ قدرتش عروس معنی بکر را در حجلۂ فکر جلوۂ ظہور
بخشید و نقشبند حکمتش سواد لفظ را از فروغ مضمون چون مردم چشم بر چشم نور گردانید
عالم تنزیہ در وحدت سرای ذاتش حلقہ بیرون در است و جہان تشبیہ با وسعت آباد و صفا
صفاتش مختصر زبان نطق پرداز را از افاضۂ نیسان کرمش گوہر بدامان و فکر معنی
طراز را از فیض بہار موہبتش گل در گریبان دست خیال در اندازہ کنگرہ کاخ جلالش بیگانہ
رسائی و پای وہم در پیمودن ساحت مکانش سرگرم آبلہ فرسائی لمولفہ ہر خبری و کلمی
کہ بود در افواہ بر ہان جلی است نزد مرد آگاہ بترتیب مقدمات جسم و جان را در منطق ما
نتیجہ باشد اللہ و درودی کہ حسن معنی را پیرایۂ قبول بخشد و تحیتی کہ عروس سخن را
زیور کمال آرایش دہد افصحی را سزاوار است کہ آیۂ ہدایت پیرایہ و ما ینطق عن الہوی چاشنی
خوان فصاحت اوست و مصدوقۂ بلغ ما انزل الیک نمایدۂ بلاغت و بہرہ کی
کہ اشارت سرانگشت معجز نمایش قفل دلہای بستہ را کلید است و نادی کہ فروغ جمالش

بی شناسش گم کردہ راہان ظلمات جاہلیت اصبح عیدی ذاتش نتیجۂ ترتیب
مقدمات ملک ملکوت است و ظہورش واسطۃ التیام ناسوت ولاہوت لمولفہ شاہی
کز وجود یافت عالم ترتیب نشد نور نبوتش چراغ رہ دین نہ دور ان خاتم ہوی نگینش احمد الله بود
بر آن نگین نقش شمعین نہ و صلواتی کہ شمیم روح افزایش مشام جان ارباب ایمان را معطر سازد
و سلامی کہ طیب عنبر آگینش دماغ ہوش صاحبدلان را معنبر نماید بہ بدریہ خلفای بحق
و جانشینان باستحقاق او کہ بر وج سپہر ہدایت و حروف کلمہ شہادت اند خصوصاً آن سر دفتر
اوصیا کہ کریمہ الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی شاہد عادل کمال و تمامی وست
و بمودای خبر متواتر من کنت مولاہ فہذا علی مولاہ ناصیہ خلایق بہ داغ غلامی او لمولفہ در
وجود پادشاہ است علی جان و تن و عقل را پناہ است علی بچشم ہمہ کاینات ختم رسل است
و در مردم آن چشم نگاہ است علی نہ اما بعد بر ضمیر صفا تخمیر ہوشمند ان خبیر بین آشکار است کہ فن
شعر از نفایس فنون و لطایف علوم است و در ہر دوری پیرایۂ فخر حکمای نامدار و سرمایۂ
مباہات فضلای عالیمقدار بودہ و پیوستہ فضلای بلاغت آئین و بلغای فصاحت آفرین
بوسیلۂ این فن شریف و پیشۂ لطیف زینت بخش مسند سیادہ عزت و اقبال و صدر آرای ایوان
حشمت و اجلال گردیدہ اند و ہیچ کمالی برای آن نبود است کہ بمجرد موزونی طبع قدم در عرصۂ
شعر و شاعری گزارد و رقم تصدی این امر خطیر را بر ناصیۂ حال خود نگارد و درین عصر کہ از علم
و حکمت نامی و از فضل و ہنر نشانی بر جا نماندہ جمعی کہ از زشت و زیبا فرق نمیکنند و لعل
از خار باز نمیدانند بمحض تالیف الفاظ بر وزنی کہ دست فکرت شان از دامن مزایش

کوتاه است علم دعوی این فن بر می افرازند و کلاه نخوت و غرور بر آسمان می اندازند به شبه

بیقدار خود را همسلک گوهر شاهوار میشمارند و سفال ریزه بیقدر خویشتن را در برابر لعل آبدار

بجلوه می آرند سخن بشعور ای این که در و مان سواد لفظ بخاک سیاه یکسانست و معنی را به بیدادی

این انصاف دشمنان از بیاض بین السطور چاک دیگریبان لمولفه جا بن آنجا که نکته گیر بود

شعر بقیمت شعیر بود نه رسم سخندانی از عالم بر افتاده و بنیاد نکته رانی از یاد در آمده لمولفه

ز السان امروز انچه پیداست نه فصلش رفته است و جنبشش بجاست راقم حروف شمس الدین

فقیر که تمنای ظل همای سعادت افزای معنی عمری درین فن استخوان شکسته و در زاویه خمول

منتظر لطیفه غیبی نشسته غیر از سخن همدمی و بجز کتاب انیسی ندارد فوایدی که درین مدت از فیض صحبت

این دو انیس همدم اندوخته قبل ازین متفرق بزبان قلم داده و مجملی از علم بیان و بدیع

نگاشته کلک سخن طراز گردیده و چون از دیر باز مکنون خاطر بود که اگر فرصت وقت دست

و توفیق مساعدت نماید مجموع فنونی که در شعر شاعری از ان گزیر نباشد در یک کتاب

سمت تدریج یابد تا طالبان فضل و هنر را واسطه ترقی و تکمیل باشد و مدعیان بی سرمایه را

موجب تنبه و آگاهی گردد درین ایام که از هجوم هموم و انبوه اندوه بر دل شکسته استیلا یافته چاره

جز این ندیدم که در حصار سخن گریزم و در کنگره قصر معنی در آویزم باشد که دست حزن و ملال

از دامن دل کوتاه گردد و زهر جانگزای غصه روزگار را این تریاق به چاره سازی نماید

چون صورت این معنی در آینه خاطر مرتسم گردید با تمام این امر جلیل القدر کمر اهتمام بستم و توفیق

باری عز اسمه باندک فرصتی مر گوز ضمیر را در نیکوترین صورتی جلوه ظهور بخشیده باشد که حرفی

کو دلالت ہونا کسی چیز کا ہے ایسی طرح پر کہ

اوس کے جاننے سے ... جان لیں تو اوس سے دوسری

چیز کا جاننا لازم آجاتا ہے مثلاً دھواں ایسی

حالت پر ہے کہ اوس کے معلوم ہونے سے معلوم

ہوجاتا ہے کہ وہاں آگ ہے پس دھواں دلالت

کرتا ہے آگ پر اور جو دلالت کرے اوسکو دال کہتے ہیں

یعنی دلالت کرنے والا اور جس پر دلالت کرے اوسکو مدلول

کہتے ہیں یعنی دلالت کیا گیا چنانچہ دھواں دال ہے

اور آگ مدلول اور دلالت کرنے والا اگر لفظ ہو تو

اوس دلالت کو دلالت لفظی کہتے ہیں

ازان مرغوب صاحبدلی افتد و مؤلف را در حالت ذوق بدعای خیر یاد آورده شود و این کتاب

چون مشتمل بر فنون بلاغت است به حدائق البلاغة موسوم گردید و منقسم بر پنج حدیقه و خاتمه

شد حدیقهٔ اول در علم بیان حدیقهٔ دوم در علم بدیع حدیقهٔ سوم در علم عروض

حدیقهٔ چهارم در علم قوافی حدیقهٔ پنجم در فن معما خاتمه در سرقات شعریه و ما یتعلق

بها پوشیده نماند که معما اگرچه قسمی از صنایع لفظی است و داخل فن بدیع است اما چون

حصول اسم از و بانواع اشارات و اصناف دلالات صورت می پذیرد و قواعد و قوانین اعمال آن

متشعب و فروع متکثره دارد بر اسه فنی شده و تحصیل علوم مذکوره طلاب صناعت شعر را از واجبات

است حالا وقت آنست که خوض در مطالب نمائیم و نقاب خفا از روی مقصود بر کشائیم و بالتوفیق من الله

العلی الاعلی هو حسبی و نعم الوکیل

## الحدیقة الاولی فی علم البیان

علم بیان عبارت است از اصول و قواعدی چند است که چون آنرا مستحضر دارند یک معنی را بچند طریق ایراد میتوان نمود بنحوی که بعضی از ان طرق در دلالت واضح و بعضی اوضح باشد و دلالت بر سه گونه است اول وضعی و آن دلالت کردن لفظ است بر تمام معنی موضوع له مانند دلالت انسان بر حیوان ناطق دوم تضمنی و آن دلالت لفظ است بر جزو موضوع له مثل دلالت انسان بر حیوان تنها سوم التزامی و آن دلالت لفظ است بر معنی که خارج از حقیقت موضوع له و لازم او بود چنانچه دلالت انسان بر ضاحک و اول را دلالت مطابقه و اخیرین را دلالت عقلیه نیز گویند و ظاهر است که ایراد معنی بچند طریق بنحوی که گفته شد بدلالت وضعی صورت نمیتواند بست زیرا که دلالت الفاظ بر معانی در دلالت وضعی بیک و تیره است و بر سبیل اتم و انقص نیست مثلاً لفظ اسد و لیث

و بعضی مجموع دھار شکرہ موضوع است برای شیر فہمیدہ شود دلالت بعضی ازین الفاظ بر شیر واضح تر
از بعضی دیگر باشد لابد دلالت تضمن و التزام این معنی صورت پذیر میتواند شد زیراکہ ممکن است کہ یک
ملزوم را چند لوازم باشد کہ بعضی از ان بسبب قلت وسایط قریب باو باشند و بعضی بسبب کثرت
وسایط بعید و این قرب و بعد موجب وضوح و خفای میگردد مثلا طویل النجاد اگر دراز قد ارادہ کنند
مہمان دوست اکثیر الرماد خوانی در مثال اول میان لازم و ملزوم واسطہ نیست و در مثال دوم وسایط
است چہ کثرت رماد لازم کثرت ہیمہ سوختن است و آن لازم کثرت طبخ و آن لازم کثرت مہمانی
و آن لازم مہمان دوستی و ہمچنین ممکن است کہ یک لازم را چند ملزوم باشد مثل سفیدی برف و عاج
و شیر باشند آن و ایضا ممکن است کہ یک چیز را چند جزو باشد و چند جزو جزو باشد پس دلالت جزو بر آن
چیز واضح تر از دلالت جزو جزو بر ان خواہد بود چنانچہ دلالت حیوان بر جسم واضح تر است از دلالت
انسان بر و و ازینجا ظاہر میشود کہ مرجع علم بیان اعتبار نمودن ملازمت در معانی است و پوشیدہ نماند
کہ لزوم یا از دو طرف باشد مثل لزومی کہ در لوازم و مقتضی است یا از یک طرف مانند لزومی کہ در علم و حیات در جزا
واست و لفظی کہ لازم معنی او را ارادہ نمایند اگر قرینہ بر عدم ارادہ معنی موضوع لہ قایم باشد آن لفظ
را مجاز خوانند و اگر ارادہ معنی موضوع لہ نیز جایز باشد کنایہ نامند و نسبت مجاز بکنایہ نسبت مفرد است
با مرکب زیرا کہ در مجاز ارادہ لازم با عدم ارادہ ملزوم شرط است و در کنایہ ارادہ ہر دو معتبر پس مجاز بمنزلہ
جزو است و کنایہ بمنزلہ کل و ذکر جزو باید کہ مقدم باشد بر ذکر کل و مجاز را باید کہ میان معنی حقیقی و معنی مجازی
علاقہ باشد پس اگر علاقہ تشبیہ است آنرا استعارہ گویند و اگر سوای تشبیہ چیزی دیگر است مجاز
مرسل نامند و ازینجا معلوم شد کہ در علم بیان چہار اصل است تشبیہ و استعارہ و مجاز مرسل و کنایہ

